آیات نمبر 117 تا 123 میں اس حقیقت کی طرف اشارہ کہ اللہ کی یہ شان نہیں کہ ناحق لوگوں کو ہلاک کر دے۔ منکرین کو تنبیہ کہ اب اللہ کے فیصلے کا انتظار کرو

وَمَا كَانَ رَبُّكَ لِيُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّ اَهْلُهَا مُصْلِحُوْنَ ﴿١١٧﴾ آپ کے رب کی یہ شان نہیں کہ وہ ان بستیوں کو ناحق ہلاک کر دے جن کے رہنے والے نیک لوگ ہوں

وَ لَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَجَعَلَ النَّاسَ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّ لَا يَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِيْنَ ﴿١١٨﴾ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّكَ ؕ اور اگر آپ کا رب چاہتا تو تمام لوگوں کو ایک ہی امت بنا دیتا لیکن ایسا نہیں ہے، اس لئے وہ ہمیشہ آپس میں اختلاف کرتے رہیں گے سوائے ان لوگوں کے جن پر آپ کا رب رحم کرے

وَلِذٰلِكَ خَلَقَهُمْ ؕ وَ تَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿١١٩﴾ اور انہیں تو پیدا ہی اس امتحان کے لئے کیا گیا ہے، تا کہ آپ کے رب کی وہ بات پوری ہو جائے کہ میں جہنم کو انسانوں اور جنّات سے بھر دوں گا جو انسان اور جنات اس امتحان میں کامیاب نہیں ہوں گے ان کا ٹھکانہ جہنم ہی ہو گا

وَ كُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ اے پیغمبر (ﷺ)! یہ گزشتہ رسولوں کے حالات جو ہم آپ کو سنا رہے ہیں، اس کا مقصد یہ ہے کہ اس سے آپ کے دل کو تسکین اور تقویت حاصل ہو جائے کہ اس سے پہلے بھی ہر رسول کو اس کی قوم نے جھٹلایا تھا لیکن بالآخر رسول اور اس کے ماننے والے ہی کامیاب ہوئے

وَ جَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَ مَوْعِظَةٌ وَّ ذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ اور یہ بھی کہ ان حالات کے

ذریعہ آپ پر حق واضح ہو جائے اور یہ مومنین کے لئے نصیحت اور عبرت بھی ہے ﴿۱۲۰﴾

وَ قُلْ لِّلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ ؕ اِنَّا عٰمِلُوْنَ اور جو لوگ ایمان نہیں لائے آپ ان سے کہہ دیجئے کہ تم اپنی جگہ کام کرتے رہو ہم اپنی جگہ کام کر رہے ہیں ﴿۱۲۱﴾ وَ انْتَظِرُوْا ۚ اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ اور تم بھی انتظار کرو، ہم بھی منتظر ہیں ﴿۱۲۲﴾ وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ اِلَيْهِ يُرْجَعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ ؕ آسمانوں اور زمین کی تمام پوشیدہ باتوں کا علم اللہ ہی کو ہے اور تمام معاملات فیصلہ کے لئے بالآخر اس ہی کے سامنے پیش کیے جاتے ہیں، پس آپ اس ہی کی عبادت کیجئے اور اس ہی پر بھروسہ کیجئے وَ مَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ اور جو کچھ تم کر رہے ہو تمہارا رب اس سے بے خبر نہیں ہے ﴿۱۲۳﴾ [رکوع ۱۰]